"یہ کام اچھا نہیں کر رہے ہو۔ سوچ تو لو کہ ماتا جی کو کتنی تکلیف ہوگی۔ سسر جی سے کبھی تم نے کچھ پوچھا"؟

"ان سے پوچھنے کی چنداں ضرورت نہیں۔ کرتا دھرتا جو کچھ ہیں۔ وہ اماں ہیں۔ دادا جی تو نرے مٹی کے کھلونے ہیں۔"

"گھر کے مالک تو ہیں"

"تمہیں چلنا ہے یا نہیں صاف کہو"

"میں تو ابھی نہ جاؤں گی"

"اچھی بات ہے لات کھاؤ"

میں کچھ نہیں بولی آنند نے لمحہ بھر کے بعد پھر کہا۔ "تمہارے پاس کچھ روپے ہوں۔ تو مجھے دیدو۔ میرے پاس روپے تھے۔ لیکن میں نے انکار کر دیا۔ میں نے سمجھا شاید اسی کشمکش میں پڑ کر وہ نہ جائیں۔ لیکن انھوں نے تو مصمم ارادہ کر لیا تھا۔ جھنجھلا کر بولے "اچھی بات ہے۔ تمہارے روپوں کے بغیر بھی میرا کام چل جائے گا۔ تمہیں یہ عالی شان محل یہ عشرت کدہ یہ نوکر چاکر یہ ٹھاٹھ باٹھ مبارک ہو۔ میرے ساتھ کیوں فاقہ کشی کرو گی۔ وہاں یہ راحت و آرام کہاں۔ میری محبت کی قیمت ہی کیا" یہ کہتے ہوئے وہ چلے گئے۔ بہن کیا کہوں۔ اس وقت اپنی بے بسی پر کتنی تکلیف ہو رہی تھی۔ جا کر اماں جی کے قدموں پر گر پڑی۔ اور رو رو کر آنند بابو کے چلے جانے کا ذکر کیا۔ لیکن ماتا جی کا دل ذرا بھی نہ پسیجا۔ مجھے آج معلوم ہوا۔ کہ ماتا بھی اس قدر سنگ دل ہو سکتی ہے پھر آنند بابو کا دل کیوں نہ سخت ہو۔ آخر اپنی ماتا ہی کے بیٹے تو ہیں۔ ماتا جی نے بے رحمی سے کہا۔ "تم اس کے ساتھ کیوں نہ چلی گئیں۔ جب وہ کہتا تھا تو چلا جانا تھا کیا معلوم ہیں تمہیں کسی روز زہر دیدوں"۔ میں نے گڑگڑا کر کہا۔ "ماتا جی! انہیں بلوا لیجئے۔

آپ کے پاؤں پڑتی ہوں۔ ورنہ کہیں چلے جائیں گے۔" اماں جی اسی طرح بے رحمی سے بولیں۔ جائے چاہے رہے۔ یہ میرا کون ہے؟ اب تو جو کچھ ہو۔ تم ہو۔ میں کس شمار میں ہوں۔ آج ذراسی بات پر وہ اس قدر جھلا رہا ہے۔ اور میری اماں جی نے مجھے سینکڑوں ہی بار پیٹا ہوگا۔ میں بھی چھوکری نہ تھی تمہاری ہی عمر کی تھی۔ پر مجال نہ تھی۔ کہ تمہارے دادا جی سے کسی کے سامنے بول سکتی۔ کھا ہی کھا جاتیں۔ مار کھا کر رات بھر روتی رہتی تھی۔ لیکن اس طرح گھر چھوڑ کر کوئی نہ بھاگتا تھا۔ آج کل کے لونڈے ہی محبت کرنا نہیں جانتے۔ ہم بھی محبت کرتے تھے۔ لیکن اس طرح نہیں کہ ماں باپ، چھوٹے بڑے کسی کو بھی کچھ نہ سمجھیں۔"

یہ کہتی ہوئی ماتا جی پوجا کرنے چلی گئیں۔ میں اپنے کمرے میں آکر اپنی حسرماں نصیبوں پر رونے لگی۔ رہ رہ کر یہی فکر دامنگیر ہو رہا تھا۔ کہ آنند کسی طرف کی راہ نہ لے لیں۔ بار بار دل سوسا سا جا رہا تھا۔ کہ روپے دے کیوں نہ دیئے۔ بچارے ادھر اُدھر مارے مارے پھرتے ہوں گے۔ ابھی تک منہ بھی نہیں دھویا ناشتہ بھی نہیں کیا۔ وقت پر ناشتہ نہ کریں گے۔ تو انہیں نزلہ ہو جائے گا۔ اور انہیں زکام ہو جاتا ہے۔ تو حرارت بھی ہو جاتی ہے، کہاری سے کہا۔" ذرا جا کر دیکھ تو بابو جی کمرے میں ہیں۔" اس نے آکر دیکھا تو کہا کہ کمرے میں تو کوئی بھی نہیں ہے۔ کھونٹی پر کپڑے بھی نہیں۔

میں نے پوچھا۔ کیا اور کبھی کبھی اس طرح اماں جی پر ناراض ہوئے تھے کہاری بولی۔" بہو! کبھی نہیں۔ ایسا سیدھا لڑکا دیکھا ہی نہیں۔ یہ اماں کے سامنے کبھی سر ہی نہیں اٹھاتے تھے۔ آج پھر کیوں چلے گئے۔"

مجھے یقین واثق تھا۔ کہ دوپہر کو کھانے کے وقت وہ ضرور آجائیں گے۔ لیکن دوپہر تو درکنار، شام بھی آگئی اور ان کا پتہ تک نہیں۔ تمام رات

پریم چالیسی حصہ

جاگتی رہی ۔ دروازے کی جانب کان لگے ہوئے تھے ۔لیکن رات بھی بدستور گزر گئی ۔ بہو! تین دن گزر گئے ۔اس وقت تم مجھے دیکھتیں ۔ تو پہچان نہ سکتیں ۔ روتے روتے آنکھیں سرخ ہو گئی تھیں ۔ان تین دنوں میں پل بھر کے لئے بھی آنکھ نہ جھپکی ۔ بھوک پیاس کا تو ذکر ہی کیا ۔ پانی تک نہ پیا ۔ پیاس ہی نہ لگتی تھی ۔ ایسا محسوس ہوتا تھا ۔ جیسے قالب میں جان ہی نہیں ۔ تمام گھر ماتم کدہ سا بنا ہوا تھا ۔ اماں جی دونوں وقت کھانا کھانے جاتی تھیں ۔لیکن منہ جھوٹا کر کے چلی آتی تھیں ۔ دونوں نندوں کے ہنسی مذاق سب کچھ عنقا ہو گئے تھے ۔ چھوٹی نند جی تو مجھ سے اپنا قصور معاف کرانے آئیں ۔ چوتھے روز صبح رسوئیے نے آکر مجھ سے کہا ۔ بابو جی تو مجھے وشاسو میدھ گھاٹ پر ملے تھے ۔ میں انہیں دیکھتے ہی لپک کر اُن کے پاس جا پہنچا ۔ اور بولا ” بھیا گھر کیوں نہیں چلتے ۔سب لوگ گھبرائے ہوئے ہیں ۔ بہو جی نے تین دن سے پانی تک نہیں پیا ۔ ان کی حالت بہت خراب ہے “ یہ سنکر وہ کچھ سوچ میں پڑ گئے ۔ پھر بولے ” بہو جی نے دانہ پانی کیوں چھوڑ رکھا ہے ۔ جا کر کہدینا جب آرام کے لئے اس گھر کو نہ چھوڑ سکیں ۔ اس سے اس قدر جلد جی بھر گیا “

اماں جی اسی وقت صحن میں آگئیں ۔ مہاراج کی باتوں کی بھنک اُن کے کان میں پڑ گئی ۔ بولیں کیا ہے ۔؟ الگو کیا آنند ملا تھا ۔؟

مہاراج :۔ ” ہاں بڑی بہو ابھی گھاٹ پر ملے تھے ۔میں نے کہا گھر کیوں نہیں چلتے ۔ تو بولے اس گھر میں میرا کون بیٹھا ہوا ہے “

اماں :۔ ” کہا نہیں ۔ اور کوئی نہیں ہے تو ۔ بیوی تو ہے ۔ اس کی جان کے دشمن کیوں بنے ہو ۔“؟

مہاراج :۔ ” بڑی بہو میں نے بہت سمجھایا ۔لیکن وہ ٹس سے مس نہیں ہوئے ۔“

اماں ۔" کرتا کیا ہے "؟

مہاراج ۔" یہ تو میں نے نہیں پوچھا۔ لیکن چہرہ بہت اُترا ہوا تھا۔"

اماں ۔" جوں جوں تم بُوڑھے ہوتے جاتے ہو۔ شاید سٹھیائے جاتے ہو۔ اِس قدر تو پوچھ لیا ہوتا کہاں رہتے ہو۔ کہاں کھاتے پیتے ہو۔ تمہیں چاہیئے تھا۔ اس کا ہاتھ پکڑ لیتے ۔ اور کھینچ کر لے آتے۔ مگر تم نمک حراموں کو اپنے حلوے مانڈے سے مطلب ۔ چاہے کوئی مرے یا جیئے ۔ دونوں وقت بڑھ بڑھ کر ہاتھ مارتے ہو۔ اور مونچھوں پر تاؤ دیتے ہو۔ تمہیں اس کی کیا پرواہ ہے۔ کہ گھر میں دوسرا کوئی کھاتا ہے یا نہیں۔ میں تو پرواہ کرتی ۔ میرا دھرم پالنا پوسنا تھا۔ پال پوس دیا ۔ جہاں جی چاہے جائے۔ آئے یا نہ آئے لیکن اس بہو کو کیا کروں۔ جورو رد کر جان دیئے ڈالتی ہے۔ تمہیں ایشور نے آنکھیں دی ہیں۔ اس کی حالت دیکھ رہے ہو۔ کیا زبان سے اتنا بھی نہ پھوٹا کہ بہو دانہ پانی سب کچھ چھوڑے بیٹھی ہے ۔"

مہاراج ۔" بہو جی! نارائن جانتے ہیں۔ میں نے انہیں بہت سمجھایا مگر وہ تو جیسے بھاگے جا رہے تھے ۔ میں کیا کرتا ۔"

ماں۔ سمجھایا ہے اپنا سر! تم سمجھاتے اور وہ یونہی چلے جاتے ۔ کیا تمام جھگڑے دار باتیں مجھ ہی سے کرنے کو ہیں ۔ اس بہو کو کیا کہوں ۔ میرے شوہر نے مجھ سے اس قدر بے التفاتی کی ہوتی ۔ تو میں اس کی صورت نہ دیکھتی ۔ پر اس پر اس نے نہ جانے کیا جادو کر دیا ہے۔ ایسے اُداسیوں کو تو آوارہ مزاج عورتیں چاہیئے۔ جو انہیں ٹھگنی کا ناچ نچائے۔ کوئی نصف گھنٹے کے بعد کہار نے آ کر کہا ۔" بابو جی آئے ہیں۔ اور کمرے میں بیٹھے ہیں ۔" میرا کلیجہ دھک دھک کرنے لگا۔ جی چاہتا تھا کہ جا کر پکڑ لاؤں لیکن اماں جی کا دل سچ مچ پتھر ہے ۔ بولیں

جاکر کہدے۔ وہاں اُن کا کون بیٹھا ہوا ہے۔ جو وہاں بیٹھنے ہیں۔ میں نے ہاتھ جوڑ کر کہا اماں جی انہیں اندر بُلوا لیجئے۔ کہیں پھر نہ چلے جائیں۔

اماں ۔"یہاں اس کا کون بیٹھا ہوا ہے جو آئے گا۔ میں تو اندر قدم نہ رکھنے دوں گی۔"

اماں جی تو بگڑ رہی تھیں۔ اِدھر چھوٹی نندجی جاکر آنند بابو کو بلا لائیں۔ سچ مچ ان کا چہرہ اُترا ہوا تھا۔ جیسے مہینوں کا مریض ہو۔ نندجی انہیں اس طرح کھینچے لائی تھی جیسے کوئی لڑکی سسرال جا رہی ہو۔ اماں جی نے مسکرا کر کہا۔"اسے یہاں کیوں لائی ہو۔ اس کا یہاں کون بیٹھا ہوا ہے۔" آنند سر جھکائے مجرم کی مانند کھڑے تھے۔ زبان نہ کھلتی تھی۔

اماں نے پوچھا۔"چار دن کہاں تھے۔"؟

"کہیں نہیں۔ یہیں تو تھا۔"

"خوب چین سے رہے ہو گے۔"

"جی ہاں کوئی تکلیف نہ تھی۔"

"وہ تو صورت سے ہی ظاہر ہے۔"

نندجی ناشتہ کے لئے مٹھائی لائیں۔ آنند بابو مٹھائی کھاتے اس طرح جھینپ رہے تھے۔ جیسے سسرال آئے ہوں۔ پھر ماتا جی انہیں لئے ہوئے اپنے کمرے میں چلی گئیں۔ وہاں نصف گھنٹے تک ماں بیٹے میں باتیں ہوتی رہیں۔ میں ہمہ تن گوش تھی۔ لیکن صاف کچھ نہ سُنائی دیتا تھا۔ ہاں ایسا معلوم ہوتا تھا۔ کہ کبھی ماتاجی رو رہی تھیں۔ اور کبھی آنند۔ ماتا جی جب پوجا کرنے کو نکلیں۔ تو ان کی آنکھیں سرخ تھیں۔ آنند وہاں سے نکلے تو سیدھے میرے کمرے میں آئے۔ میں اٹھیں آتے دیکھ جھٹ پٹ

منہ ڈھانپ چارپائی پر پڑی رہی۔ وہ کمرے میں داخل ہوئے مجھے چارپائی پر لیٹے دیکھا۔ میرے قریب آکر ایک مرتبہ آہستہ سے پکارا۔ اور لوٹ پڑے۔ مجھے جگانے تک کی ہمت نہ ہوئی۔ مجھے جو تکلیف ہو رہی تھی۔ اس کا باعث وہ اپنے آپ کو تصوّر کر کے دل ہی دل میں از حد بے چین ہو رہے تھے۔ میں نے خیال کیا تھا۔ وہ مجھے اٹھائیں گے۔ میں غمزہ وعشوہ کرونگی۔ وہ منائینگے۔ لیکن تمام منصوبے خاک میں مل گئے۔ انہیں لوٹتے دیکھ کر مجھ سے نہ رہا گیا۔ میں یکا یک اٹھ بیٹھی اور چارپائی سے نیچے اترنے لگی۔ لیکن نہ جانے کیوں میرے پاؤں لڑکھڑائے ایسا معلوم ہوا گویا میں گری جا رہی ہوں۔ یکایک آنند نے پیچھے پھر کر مجھے سنبھال لیا اور بولے۔ لیٹ جاؤ۔ لیٹ جاؤ۔ میں کرسی پر بیٹھا جاتا ہوں۔ یہ تم نے اپنی کیا حالت بنا رکھی ہے۔ میں نے اپنے آپ کو سنبھال کر کہا "میں تو بہت اچھی طرح ہوں۔ آپ نے کیسے تکلیف کی!"

"پہلے تم کچھ کھا لو۔ پھر میں باتیں کروں گا!"

"میرے کھانے کی آپ کو فکر کیا ہے۔ آپ تو سیر سپاٹے کیجئے!"

"جیسے سیر سپاٹے میں نے کئے ہیں۔ میرا دل ہی جانتا ہے۔ مگر باتیں پیچھے کروں گا۔ پہلے منہ ہاتھ دھو کر کھانا کھا لو۔ چار دن سے پانی تک منہ میں نہیں ڈالا.......رام رے!"

"یہ آپ سے کس نے کہا۔ کہ چار روز سے میں نے پانی تک منہ میں نہیں ڈالا۔ جب آپ کو میری پرواہ نہ تھی۔ تو میں دانہ پانی کیوں چھوڑتی۔"

"یہ تو صورت ہی کہے دیتی ہے کچھ ایسی سے مرجھا گئی ہو!"

"ذرا جا کر آئینہ میں اپنی صورت تو دیکھئے۔"

"میں پہلے ہی کونسا بہت خوبصورت تھا۔ ٹھونٹھ کو پانی ملے تو کیا۔ اور نہ ملے تو کیا؟ میں نہ جانتا تھا۔ کہ تم برت رکھنا شروع کر دو گی۔ ورنہ ایشور جانتا ہے۔ اماں مار مار کر جگاتیں تو بھی نہ جاتا۔"

میں نے شکوہ آمیز نگاہوں سے دیکھ کر کہا "تو کیا تم سچ مچ یہی سمجھتے تھے۔ کہ میں یہاں صرف آرام کے خیال سے رہ گئی۔"

آنند نے جلدی سے اپنی غلطی محسوس کر لی۔ بولے نہیں نہیں پیاری میں اتنا خرد ماغ نہیں ہوں۔ لیکن یہ میں مطلق نہ سمجھا تھا کہ تم بالکل ہی دانہ پانی چھوڑ دو گی۔ بڑی خیریت ہوئی کہ مجھے مہاراج مل گیا۔ ورنہ تم جان ہی دے دیتیں۔ آئندہ ایسی غلطی کبھی نہ کروں گا۔ کان پکڑتا ہوں۔ اماں جی تمہاری تعریف کر کے رو رہی تھیں۔

میں نے خوش ہو کر کہا "تب تو میری ریاضت بار آور ہوئی۔"

"کٹورا سا دودھ پی لو تو بات چیت کروں۔ جانے کتنی ہی باتیں کرنی ہیں۔"

"پی لوں گی ایسی جلدی کیا ہے۔"

"جب تک تم کچھ نہ کھا لو گی میں یہی سمجھوں گا۔ کہ تم نے میرا قصور معاف نہیں کیا۔"

"میں کھانا دیر میں کھاؤں گی۔ پہلے تم عہد کرو کہ آئندہ اس طرح نہ جاؤ گے۔"

"میں صدق دل سے یہ عہد کرتا ہوں۔"

بہن! تین دن یہ تکلیف گوارا کرنی پڑی۔ لیکن مجھے اس کا مطلق غم نہیں۔ ان تین دنوں کے برت نے دلوں میں جو صفائی کر دی۔ وہ کسی دیگر طریق سے

کبھی نہ ہوتی۔ اب مجھے کامل یقین ہے۔ کہ ہماری زندگی نہایت اطمینان سے بسر ہو گی۔

اپنے حالات جلد اور بہت جلد تحریر کرنا۔

(تمہاری چندا)

(۱۳)

دلی ۲ر فروری ۱۹۲۶ء

پیاری بہن!

تمہارا خط پڑھ کر مجھے تمہارے اوپر رحم آگیا تم خواہ مجھے کتنا ہی بُرا کہو۔ لیکن میں اپنی یہ بے عزتی وخرابی کسی طرح نہ برداشت کر سکتی۔ یا تو میں اپنی جان دے دیتی۔ یا اُس ساس کا منہ نہ دیکھتی۔ تمہاری سادہ لوحی، تمہاری متانت وسنجیدگی۔ تمہاری ساس پرستی تمہیں مبارک ہو۔ میں تو فوراً آنند کے ساتھ چلی جاتی۔ اور خواہ بھیک ہی کیوں نہ مانگنی پڑتی۔ پر اس گھر میں قدم نہ رکھتی۔ مجھے تمہارے اوپر رحم نہیں آتا غصہ آتا ہے۔ اس لئے کہ تم میں خودداری نہیں ہے۔ تم جیسی عورتوں نے ہی ساس اور شوہروں کا دماغ آسمان پر چڑھا دیا ہے۔ جہنم میں جائے ایسا گھر۔ جہاں اپنی عزت نہیں۔ میں تو ان دا موں پتی پریم بھی لینے کے لئے تیار نہیں۔ تمہیں انیسویں صدی میں پیدا ہونا چاہیئے تھا۔ اس وقت تمہارے اوصاف کی قدر ہوتی۔ اس آزادی اور عورتوں کے راج میں تم صرف عہد گذشتہ کی تاریخ ہو۔ یہ سیتا اور دمینتی کا زمانہ نہیں۔ مردوں نے بہت دنوں راج کیا۔ اب عورتوں کا راج ہو گا۔ مگر لو زیادہ نہ کوسوں گی۔

اب میرا حال سُنو! میں نے سوچا تھا۔ اخبارات میں اپنی بیماری کا تذکرہ

شائع کرادوں گی۔ لیکن پھر خیال آیا۔ کہ یہ خبر شائع ہوتے ہی احباب کا تانتا لگ جائے گا۔ کوئی مزاج پرسی کے لئے آئے گا۔ کوئی دیکھنے آئے گا۔ پھر میں کوئی رانی تو ہوں نہیں۔ کہ جس کی بیماری کا بلیٹن شائع کیا جائے۔ نہ معلوم لوگوں کے دل میں کیسے کیسے خیالات پیدا ہوں۔ اسی وجہ سے میں نے یہ خیال ترک کر دیا۔ دن بھر میرے دل کی کیا حالت رہی۔ نہیں لکھ سکتی۔ کبھی جی میں آتا زہر کھالوں۔ کبھی سوچتی۔ کہیں بھاگ جاؤں۔ ونود کے متعلق طرح طرح کے خیالات آنے لگے۔ اب مجھے ایسی کتنی ہی باتیں یاد آنے لگیں۔ جب میں نے ونود کے ساتھ لاپروائی کا اظہار کیا تھا۔ میں اُن سے سب کچھ لینا چاہتی تھی۔ میں چاہتی تھی کہ وہ آٹھ پہر بھونرے کی طرح میرے گرد و پیش منڈلاتے رہیں۔ پروانہ کی مانند مجھ پر فدا ہوتے رہیں۔ انہیں کتابوں اور اخبارات کے مطالعہ میں محو دیکھ کر میں جھنجھلا اٹھتی تھی۔ میرے وقت کا زیادہ حصہ اپنے ہی بناؤ سنگار میں صرف ہوتا تھا۔ اُن کا خیال ہی نہ آتا تھا۔ اب مجھے معلوم ہوا۔ کہ خدمت کی عظمت حُسن سے کہیں زیادہ ہے۔ حسن دل کو کھینچ سکتا ہے۔ مگر رُوح کو مسرت دینے والی کوئی دوسری ہی شے ہے۔

اس طرح ایک ہفتہ گزر گیا۔ میں صبح کے وقت میکے جانے کی تیاریاں کر رہی تھی۔ یہ گھر کاٹے کھاتا تھا۔ یکایک چٹھی رساں نے مجھے ایک خط لا کر دیا میرا دل دھک دھک کرنے لگا۔ کانپتے ہوئے ہاتھوں سے خط لیا۔ پر لفافہ پر ونود کی چشم آشنا تحریر نہ تھی۔ کسی عورت کا خط معلوم ہوتا تھا۔ مگر میں قطعی اس خط سے ناآشنا تھی۔ فوراً کھولا۔ اور نیچے کی طرف دیکھا۔ تو چونک پڑی۔ یہ کسم کا خط تھا۔ ایک ہی سانس میں تمام خط پڑھ لیا۔ لکھا تھا۔

"بہن! ونود بابو تین دن یہاں رہ کر بمبئی چلے گئے۔ شاید ولایت

جانا چاہتے ہیں ۔ تین چار دن بمبئی رہیں گے۔ میں نے ہر چند کوشش کی ۔ کہ دلّی واپس کردوں۔ لیکن وہ کسی طرح نہ راضی ہوئے ۔ تم انھیں مندرجہ ذیل پتہ سے تار دیدو۔ میں نے ان سے یہ پتہ پوچھ لیا تھا ۔ انہوں نے مجھے تاکید کردی تھی ۔ کہ اس پتہ کو پوشیدہ رکھنا۔ لیکن تم سے کیا پردہ ؟ تم فوراً تار دیدو۔ شاید رُک جائیں ۔ یہ بات کیا ہوئی ۔ مجھ سے تو ہر چند دریافت کرنے کے باوجود ونود نے کچھ نہیں بتایا ۔ ہاں وہ بہت دکھی تھے ۔ ایسے شخص کو کبھی تم اپنا نہ بنا سکیں مجھے سب سے زیادہ تعجب اس بات کا ہے ۔ لیکن مجھے پہلے ہی سے یہ خوف تھا ۔ حُسن اور غرور میں چراغ اور روشنی کا تعلق ہے ۔ غرور حُسن کا نور ہے ۔ ........!

میں نے خط رکھ دیا ۔ اور اسی وقت ونود کے نام تار بھیجدیا ۔ کہ سخت بیمار ہوں ۔ فوراً آؤ ۔ مجھے اُمید تھی کہ ونود بذریعہ تار مطلع کریں گے ۔ لیکن تمام دن گزر گیا ۔ اور کوئی جواب نہ آیا ۔ بنگلے کے سامنے سے کوئی سائیکل نکلتی تو میں فوراً اس کی طرف تاکنے لگ جاتی تھی ۔ کہ شاید تار کا چپراسی ہو ۔ رات کو بھی میں تار کا انتظار کرتی رہی ۔ پھر میں نے اپنے دل کو اس طرح سمجھایا ۔ کہ ونود آرہے ہیں ۔ اس لئے انھوں نے تار بھیجنے کی ضرورت نہ سمجھی ۔

اب میرے دل میں پھر بدگمانیاں پیدا ہونے لگیں ۔ ونود کُسم کے پاس کیوں گئے ؟ کہیں کُسم سے انھیں محبت تو نہیں ہے ۔ کہیں اسی محبت کی وجہ سے تو وہ مجھ سے بدگمان نہیں ہوگئے ۔ کسم مجھ سے کوئی چال تو نہیں کر رہی ہے ۔ اُسے ونود کو اپنے گھر ٹھہرانے کا حق ہی کیا تھا ۔ اس خیال سے میرا دل کھنچ اٹھا ۔ کُسم پر غصہ آنے لگا ۔ ضرور دونوں میں بہت دنوں سے خط وکتابت ہورہی ہوگی ۔ میں نے پھر کُسم کا خط پڑھا ۔ اور اس بار اس کے ہر لفظ

میں میرے لئے کچھ سوچنے کا سامان موجود تھا۔ میں نے تہیہ کیا۔ کہ کُسم کو خط لکھوں اور خوب کوسوں۔ آدھا خط لکھ بھی ڈالا لیکن اُسے چاک کر دیا۔ اُسی وقت ونود کو ایک خط لکھا۔ تم سے کبھی ملاقات ہو گی۔ تو وہ خط دکھاؤں گی۔ جو کچھ منہ میں آیا۔ بک ڈالا۔ لیکن اس خط کی بھی وہی حالت ہوئی۔ جو کُسم کے خط کی ہوئی تھی۔ لکھنے کے بعد معلوم ہوا۔ کہ یہ کسی سودا زدہ دل کی بکواس ہے۔ میرے دل میں یہی بات گھر کرتی جاتی ہے۔ کہ وہ کُسم کے پاس ہیں۔ وہی ساحرہ اُن پر جادو چلا رہی ہے۔ یہ دن بھی گزر گیا۔ چٹھی رساں کئی بار آیا۔ لیکن میں نے اُس کی طرف آنکھ اُٹھا کر بھی نہیں دیکھا۔ چندا میں نہیں کہہ سکتی میرا دل کس قدر تلملا رہا تھا۔ اگر اس وقت مجھے کُسم مل جاتی۔ تو نہ معلوم میں کیا کر ڈالتی۔

رات کو لیٹے لیٹے خیال آیا۔ کہیں وہ یورپ نہ چلے گئے ہوں۔ دل بےچین ہو اُٹھا۔ سر میں ایسا چکر آنے لگا۔ گویا پانی میں ڈوبی جاتی ہوں۔ اگر وہ یورپ چلے گئے۔ تو پھر کوئی امید نہیں۔ اسی وقت اُٹھی۔ اور گھڑی پر نظر ڈالی۔ دو بجے تھے۔ نوکر کو جگایا۔ اور تار گھر جا پہنچی۔ بابو جی کرسی پر لیٹے لیٹے سو رہے تھے۔ بڑی مشکل سے اُن کی نیند کھلی۔ میں نے رسیدی تار دیا۔ جب بابو جی تار دے چکے۔ تو میں نے پوچھا۔ اِس کا جواب کب تک آئے گا۔

بابو جی نے کہا...... یہ سوال کسی جوتشی سے کیجئے۔ کون کہہ سکتا ہے۔ وہ کب جواب دیں۔ تار کا چپراسی زبردستی تو اُن سے جواب نہیں لکھا سکتا۔ اگر کوئی اور سبب نہ ہو۔ تو ۸۔ ۹ بجے تک جواب آ جانا چاہیئے۔

پریشانی اور گھبراہٹ میں انسان کی عقل ماری جاتی ہے۔ اس بیہودہ سوال کے بعد مجھے خود بھی ندامت کا احساس ہوا۔ بابو جی نے اپنے دل میں مجھے کس قدر جاہل خیال کیا ہو گا۔ خیر! میں وہیں ایک بنچ پر بیٹھ گئی۔ اور تمہیں یقین

نہ آئے گا۔ نو بجے تک وہیں بیٹھی رہی۔ سوچو۔ کتنے گھنٹے ہوئے۔ پورے، گھنٹے..... سینکڑوں شخص آئے اور گئے۔ لیکن میں وہیں جمی بیٹھی رہی۔ جب تار کی ڈیمی کھڑکتی، میرے دل میں دھڑکن ہونے لگتی۔ لیکن اس خوف سے کہ کہیں بابو جی جھلا نہ اٹھیں۔ کچھ پوچھنے کا حوصلہ نہ پڑتا تھا۔ جب دفتر کی گھڑی میں نو بجے۔ تو میں نے ڈرتے ڈرتے بابو سے پوچھا "کیا ابھی تک جواب نہیں آیا"؟

بابو نے کہا "آپ تو یہیں بیٹھی ہیں۔ جواب آتا۔ تو کیا ہمیں کھا جاتا"

میں نے بیچیائی سے پوچھا۔ تو کیا اب نہ آئے گا۔؟ بابو نے منہ پھیر کر کہا...... اور دو چار گھنٹے بیٹھی رہیئے"

بہن! یہ فقرے تیر کی مانند چبھے۔ آنکھیں بھر آئیں۔ لیکن پھر بھی میں وہاں سے نہ ٹلی۔ اب تک بھی امید باقی تھی۔ کہ شاید جواب آتا ہو۔ جب دو گھنٹے اور گزر گئے۔ تو میں مایوس ہو گئی۔ ہائے! تو دو نے مجھے کہیں کا نہ رکھا۔ میں گھر چلی۔ تو آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی لگی ہوئی تھی۔ راستہ نہ سوجھتا تھا۔

یکایک پیچھے سے موٹر کی آواز کانوں میں آئی۔ میں راستہ سے ہٹ گئی۔ اس وقت دل میں بڑی خواہش ہو رہی تھی۔ کہ اس کے نیچے لیٹ کر اپنے تمام دکھوں کا خاتمہ کر دوں۔ آنکھیں پونچھ کر موٹر کی طرف دیکھا۔ بھون بیٹھا ہوا تھا۔ اور اس کی بغل میں کسُم تھی۔ ایسا معلوم ہوا۔ گویا آگ کے شعلے تمام بدن میں سرایت کر گئے۔ میں ان دونوں کی نگاہوں سے بچنا چاہتی تھی۔ لیکن موٹر رک گئی۔ اور کسُم اُتر کر میرے گلے سے لپٹ گئی۔ بھون اس طرح چُپ چاپ موٹر میں بیٹھا رہا۔ گویا مجھے جانتا ہی نہیں۔ بےرحم۔ مکار۔!! کسم نے پوچھا "بہن! میں تو تمہارے پاس جا رہی تھی۔ کیا وہاں

سے کوئی خبر آئی۔؟

میں نے بات ٹالنے کی خاطر کہا" تم کب آئیں"؟

بھون کے سامنے میں اپنی مصیبت کی داستان نہ کہنا چاہتی تھی۔

کسم نے کہا۔" آؤ کار میں بیٹھ جاؤ"

"نہیں۔ میں چلی جاؤں گی۔ اگر موقع ملے۔ تو ذرا آ جانا۔"

کسم نے مجھ سے کوئی اصرار نہیں کیا۔ کار میں بیٹھ کر چلدی۔ میں کھڑی تاکتی رہ گئی۔ یہ وہی کسم ہے۔ یا کوئی اور؟ کتنا زبردست فرق ہو گیا ہے۔ میں گھر چلی۔ تو سوچنے لگی۔ بھون سے اس کی جان پہچان کیونکر ہوئی۔ کہیں ایسا تو نہیں ہے کہ ونود نے اسے میرا پتہ لینے کے لئے بھیجا ہو۔ کہیں بھون سے کچھ میرے متعلق تو دریافت کرنے نہیں آئی۔

میں گھر پہنچ کر بیٹھی ہی تھی کہ کسم آ پہنچی۔ اس بار وہ موٹر میں تنہا نہ تھی۔ ونود بیٹھے ہوئے تھے۔ میں انہیں دیکھ کر دنگ رہ گئی۔ چاہیئے تو یہ تھا۔ کہ میں دوڑ کر ان کا ہاتھ پکڑ لیتی۔ اور موٹر سے اُتار لاتی۔ لیکن میں جگہ سے ہلی تک نہیں۔ مورتی کی طرح اچل بیٹھی رہی۔ میری خود دار طبیعت اپنی فطرت کے اظہار میں بے چین ہو اٹھی۔ کسم نے ونود کو اتارا۔ اُن کا ہاتھ پکڑے ہوئے لے آئی۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ ونود کا چہرہ بالکل زرد پڑ گیا ہے۔ اور وہ اس قدر کمزور ہو گئے ہیں۔ کہ اپنے سہارے کھڑے بھی نہیں رہ سکتے۔ میں نے گھبرا کر پوچھا۔

"کیوں تمہارا کیا حال ہے"؟

کسم نے کہا" حال بعد میں دریافت کرنا۔ ذرا جلدی سے پلنگ بچھا دو۔ اور تھوڑا سا دودھ منگا لو۔"

میں نے فوراً چارپائی بچھائی۔ اور ونود کو اس پر لٹا دیا۔ دودھ پہلے ہی سے موجود تھا۔ اس وقت کسم میری مالکہ بنی ہوئی تھی۔

بہن چندا! میں اس وقت اُس کے اشارے پر ناچ رہی تھی۔ اس وقت مجھے معلوم ہوا کہ کسم پر ونود کا جتنا وشواس ہے۔ وہ مجھ پر نہیں۔ میں اس وقت اس قابل ہوں ہی نہیں۔ میرا دل سینکڑوں سوالات کرنے کے لئے بے چین تھا۔ لیکن کسم دم بھر کے لئے بھی ونود کے پاس سے نہ ٹلتی تھی۔ میں اتنی جاہل ہوں۔ کہ موقعہ ملنے پر اس حالت میں بھی ونود سے سوالات کا تانتا باندھ دیتی۔

ونود کو جب نیند آ گئی۔ تو میں نے آنکھوں میں آنسو بھر کر کسم سے پوچھا:۔ بہن! انہیں کیا شکایت ہے۔؟ میں نے تار بھیجا۔ اس کا جواب نہیں آیا۔ رات کے دو بجے ایک ضروری اور جوابی تار بھیجا۔ دس بجے تک تار گھر میں بیٹھی ہوئی جواب کا راستہ دیکھتی رہی۔ وہیں سے واپس آ رہی تھی۔ جب تم راستہ میں ملیں۔ یہ تمہیں کہاں مل گئے۔؟

کسم میرا ہاتھ پکڑ کر دوسرے کمرے میں لے گئی۔ اور بولی۔ پہلے تم یہ بتاؤ۔ کہ بھون کا کیا معاملہ تھا۔ دیکھو صاف کہنا۔

میں نے رک کر کہا...... کسم! تم یہ سوال کر کے میرے ساتھ بے انصافی کر رہی ہو۔ تمہیں خود سمجھ لینا چاہیئے تھا۔ کہ اس میں سوائے لغویت کے اور کوئی بات نہیں ہے۔ ونود کو صرف شک ہو گیا ہے۔

"بلا کسی سبب کے"؟

"ہاں! میری سمجھ میں تو کوئی سبب نہ تھا"

"میں اسے نہیں مانتی۔ یہ کیوں نہیں کہتیں۔ کہ ونود کو جلانے۔ چڑھانے اور جگانے کے لئے تم نے یہ سانگ رچا تھا"

کسم کی اُپج پر متحیر ہوکر میں نے کہا۔" وہ محض مذاق تھا۔"

"تمہارے لئے مذاق تھا۔ ونود کے لئے موت کا سامان ہے۔ تم نے اتنے دنوں تک اُن کے ساتھ رہ کر بھی انہیں نہیں سمجھا۔ تمہیں اپنے بناؤ سنگار کے آگے انہیں سمجھنے کی فرصت کہاں ؟ شاید تم یہ سمجھتی ہو۔ کہ تمہاری یہ موہنی صورت ہی سب کچھ ہے۔ میں کہتی ہوں۔ اس کی قیمت دو چار مہینوں کے لئے ہی ہوسکتی ہے۔ دائم و قائم شے کچھ اور ہی ہے۔

میں نے اپنی غلطی تسلیم کرتے ہوئے کہا۔" ونود کو مجھ سے کچھ پوچھنا تو چاہیئے تھا۔"

کُسم نے مسکرا کر کہا۔" یہی تو وہ نہیں کر سکتے۔ تم سے ایسی باتیں دریافت کرنا اُن کے لئے ناممکن ہے۔ وہ اُن لوگوں میں سے ہیں۔ جو عورت کی نگاہوں سے گر کر زندہ نہیں رہ سکتے۔ عورت ہو یا مرد۔ کسی کے لئے بھی وہ کسی قسم کا کوئی بندھن نہیں رکھنا چاہتے تھے۔ وہ ہر شخص کے لئے پوری آزادی کے حامی ہیں۔ دل اور خواہش کے سوا اور کوئی بندھن قبول نہیں کرتے۔ اس مضمون پر مجھ سے اُن سے خوب بات چیت ہوئی ہے۔ خیر میرا پتہ انہیں معلوم تھا ہی۔ وہ یہاں سے سیدھے میرے پاس پہنچے۔ میں تاڑ گئی۔ کہ آپس میں کھٹ پٹ ہوئی ہے۔ مجھے تمہیں پر شک ہوا۔

میں نے پوچھا۔" کیوں ؟ مجھ پر تمہیں کیوں شک ہوا۔" ؟

اس لئے کہ میں تمہیں پہلے دیکھ چکی تھی۔"

"اب تو تمہیں مجھ پر شک نہیں ہے۔"

"نہیں۔ مگر اس کی وجہ تمہاری جدوجہد نہیں۔ میں اس وقت نہایت صاف گوئی سے کام لے رہی ہوں۔ اس کے لئے معاف کرنا۔"

"تم سمجھتی ہو۔ کہ مجھے ونود سے محبت نہیں ہے۔"

نہیں۔ ونود سے تمہیں جتنی محبت ہے۔ اُس سے کہیں زیادہ تم اپنے آپ کو پیار کرتی ہو۔ کم از کم دس دن پیشتر یہی بات تھی۔ ورنہ یہ نوبت ہی کیوں آتی۔ ونود یہاں سے سیدھے میرے پاس گئے۔ اور دو تین دن تک رہ کر بمبئی چلے گئے۔ میں نے ہر چند دریافت کیا۔ مگر انھوں نے کچھ نہیں بتایا۔

وہاں انھوں نے ایک دن زہر کھا لیا۔"

میرے چہرے کا رنگ زرد پڑ گیا۔

بمبئی پہنچتے ہی انھوں نے مجھے ایک خط لکھا تھا۔ اس میں یہاں کے تفصیلی حالات درج تھے۔ اور آخیر میں لکھا تھا۔ میں اس زندگی سے تنگ آ گیا ہوں۔ اب میرے لئے موت کے سوا اور کوئی تدبیر نہیں ہے۔

میں نے ایک ٹھنڈا اسانس لیا۔

"میں یہ خط پا کر گھبرا گئی۔ اور اسی وقت بمبئی روانہ ہو گئی۔ جب وہاں پہنچی۔ تو ونود کو قریب المرگ پایا۔ زندگی کی کوئی اُمید نہیں تھی۔ میرے ایک رشتہ دار وہاں ڈاکٹر ہیں۔ انھیں بلا کر دکھایا۔ تو بولے۔ کہ انھوں نے زہر کھا لیا ہے۔ فوراً دوائی دی گئی۔ تین دن تک ڈاکٹر صاحب نے نہ دن کو دن سمجھا۔ اور نہ رات کو رات۔ اور میں تو دم بھر کے لئے بھی ونود کے پاس سے نہیں ہٹی۔ بارے تیسرے دن اُن کی آنکھیں کھلیں۔ تمہارا پہلا تار مجھے ملا تھا۔ اُس کا جواب دینے کی کسے فرصت تھی۔ تین دن اور بمبئی رہنا پڑا۔ ونود اس قدر کمزور ہو گئے تھے۔ کہ اتنا لمبا سفر کرنا اُن کے لئے ناممکن تھا۔ چوتھے دن جب میں نے اُن سے یہاں آنے کے لئے کہا۔ تو بولے۔ میں اب وہاں نہ جاؤں گا۔ جب میں نے بہت سمجھایا۔ تو

اس شرط پر راضی ہوئے کہ میں پہلے آ کر یہاں کی حالت دیکھ جاؤں ۔
میرے منہ سے نکلا "ہائے رام! میں اس قدر بدنصیب ہوں"۔
"بہن! بدنصیب نہیں ہو۔ صرف اتنی بات ہے۔ کہ تم نے ونود کو نہ سمجھا تھا۔ وہ تو چاہتے تھے۔ کہ میں تنہا آؤں۔ پر میں نے اس نازک حالت میں انھیں وہاں چھوڑنا مناسب نہ سمجھا۔ پرسوں ہم دونوں وہاں سے چلے یہاں پہنچ کر ونود تو ویٹنگ روم میں ٹھہر گئے۔ میں پوچھتی ہوئی۔ بھون کے پاس پہنچی۔ بھون کو میں نے اس قدر پھٹکارا۔ کہ وہ رو دیا۔ اس نے مجھ سے یہاں تک کہہ ڈالا۔ کہ تم نے اُسے بُری طرح دھتکار دیا ہے۔
آنکھوں کا بُرا آدمی ہے۔ پر دل کا بُرا نہیں۔ جب اُدھر سے اطمینان ہو گیا۔ اور راستہ میں تم سے ملاقات ہو نے پر جب ہر طور میرا شک رفع ہو گیا۔ تو میں ونود کو تمہارے پاس لائی۔ اب تمہاری شے تمہیں سونپتی ہوں مجھے امید ہے کہ اس وحشتناک واقعہ نے تمہیں اس قدر ہوشیار کر دیا ہوگا۔ کہ پھر ایسی نوبت نہ آئے گی۔ ایثار و قربانی سیکھو۔ بھول جاؤ کہ تم حسین ہو۔ مسرت سے زندگی بسر کرنے کا یہی اصلی گُر ہے۔ میں ڈینگ نہیں مارتی۔ لیکن اگر چاہوں تو آج تم سے ونود کو چھین سکتی ہوں۔ گو حُسن میں میں تمہارے تلوؤں کے برابر نہیں۔ حُسن کے ساتھ اگر تم اپنے آپ میں خدمت گذاری کا مادہ کبھی پیدا کر سکو۔ تو تم دیوی ہو جاؤ گی۔ اور دُنیا کی کوئی طاقت تمہیں پسپا نہ کر سکے گی۔
میں کُسم کے پیروں پر گر پڑی اور روتی ہوئی بولی۔ بہن! تم نے میرے ساتھ جو احسان کیا ہے۔ اس کے لئے مرتے دم تک تمہاری ممنون رہوں گی۔ اگر تم نے مدد نہ کی ہوتی۔ تو آج نہ معلوم کیا حالت ہوتی۔؟
بہن! کُسم کل چلی جائے گی۔ مجھے تو اب وہ دیوی معلوم ہوتی ہے

جی چاہتا ہے ۔ اُس کے پاؤں دھو دھو کر پیوں ۔ اُس کے ہاتھوں مجھے دنیا ہی نہیں ملے ہیں ۔ خدمت گذاری کا حقیقی نصب العین اور صنف نازک کے حقیقی فرائض کا علم بھی حاصل ہوا ہے ۔ آج سے میری زندگی کا نیا باب شروع ہوتا ہے جس میں عیش و عشرت کی نہیں بلکہ خلوص و خدمت کی کثرت ہو گی ۔

(نہاری پدما)

# حرزِ جاں

(۱)

بہت دنوں کی بات ہے۔ میں ایک بڑی ریاست کا معتمد ملازم تھا۔ حسبِ عادت مرنجان مرنج، صلح کل، ریاست کی فرقہ بندیوں سے محترز، نہ ادھر نہ اُدھر اپنے کام سے کام۔ محل میں آئے دن نئے نئے شگوفے کھلتے رہتے تھے نئے نئے تماشے ہوتے رہتے تھے۔ نئی نئی سازشیں ہوتی رہتی تھیں۔ مجھے کسی فریق سے سروکار نہ تھا۔ شاید اسی لئے راجہ صاحب کی مجھ پر عنایت رہتی تھی۔ راجہ صاحب غیور۔ باحمیت۔ آزادا رو اور کسی قدر خود پرور فرمانروا تھے۔ رزیڈنٹ کی خوشامد بھی کرنا انہیں گوارا نہ تھا۔ جن اخباروں سے دوسری ریاستیں بدظن تھیں۔ اور اپنے حدود میں ان کے داخلہ کی ممانعت کردی تھی۔ وہ سب ہماری ریاست میں بے تکلف آتے تھے۔ کسی قسم کی روک ٹوک نہ تھی۔ ایک دو بار رزیڈنٹ کی جانب سے اس کی تحریک ضرور ہوئی تھی۔ پر راجہ صاحب نے مطلق پرواہ نہ کی۔ اپنے اندرونی انتظامات میں وہ کسی غیر کی مداخلت پسند نہ کرتے تھے۔ اس لئے رزیڈنٹ بھی ان سے بدظن تھا۔

مگر اس کے یہ معنی نہیں ہیں۔ کہ راجہ صاحب دُور اندیش، کفایت شعار

خوش انتظام، بیدار مغز آدمی تھے۔ یہ بات نہ تھی۔ وہ نہایت عیش پسند، رنگین مزاج بلکہ شہوت پرور تھے۔ رنواس میں درجنوں ہی رانیاں تھیں۔ پھر بھی آئے دن نئی چڑیاں آتی رہتی تھیں۔ اس مد میں مطلق کفایت یا کنجوسی نہ کی جاتی تھی۔ حُسن پروری اُن کی طبیعت ثانی ہوگئی تھی۔ اس کے لئے وہ دین ایمان تک قربان کرنے کو تیار رہتے تھے۔ وہ مطلق العنان رہنا چاہتے تھے۔ اور چونکہ یوروپین حکام انہیں قیود کا پابند رکھنا چاہتے تھے۔ وہ انہیں چڑانے کے لئے ایسے معاملوں میں غیر معمولی جُرات کر بیٹھتے تھے۔ جن میں انہیں رعایا کی رعایت وحمایت کا پورا اعتماد ہوتا تھا۔

ادھر کچھ دنوں سے ایک پنجابی عورت رنواس میں داخل ہوئی تھی۔ اُس کے متعلق طرح طرح کی افواہیں مشہور تھیں۔ کوئی کہتا تھا۔ بازاری طوائف ہے۔ کوئی ایکٹرلیس بتلاتا تھا۔ کوئی بھلے گھر کی لڑکی۔ حُسن کے اعتبار سے اُسے لاثانی نہ کہا جاسکتا تھا۔ مگر راجہ صاحب اس پر دل وجان سے فدا تھے۔ انتظامی معاملات میں یُوں بھی انہیں دلچسپی نہ تھی۔ مگر اب تو وہ فنا فی العشق ہوگئے تھے۔ اس کے لئے علیحدہ محل تعمیر ہو رہا تھا۔ روزانہ نئے نئے تحائف آتے رہتے تھے۔ اس کی آرائش کے لئے یورپ سے تصویریں اور ظروف منگوائے گئے تھے۔ اُسے گانا اور ناچنا سکھانے کے لئے اٹلی اور فرانس اور جرمنی کے اُستاد بلُائے گئے تھے۔ ساری ریاست میں اسی کا دور دورہ تھا۔ لوگوں کو حیرت ہوتی تھی۔ کہ آخر اس حسینہ میں ایسی کیا صفت ہے۔ جس نے راجہ صاحب کو اس قدر از خود رفتہ بنا رکھا ہے۔

ایک دن رات کو میں کھانا کھا کر لیٹا ہی تھا کہ راجہ صاحب نے یاد فرمایا۔ تعجب ہوا۔ کہ اس وقت خلاف معمول کیوں طلبی ہوئی؟ میں راجہ صاحب

کے خاص معتمدوں میں نہ تھا۔ اس وجہ سے دہشت بھی ہوئی۔ کہ کہیں کوئی آفت تو آنے والی نہیں ہے۔ ریاستوں میں ایسے اتفاقات کم نہیں ہوتے۔ ممکن ہے کسی بداندیش نے میری شکایت کردی ہو۔ فوراً تیار ہوا۔ اور با دلِ ناخواستہ ترساں لرزاں راجہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا۔ لیکن پہلی نگاہ ہی میں میرے اندیشے مٹ گئے۔ راجہ صاحب کے چہرہ پر غصہ کی جگہ حسرت اور غم چھایا ہوا تھا۔ آنکھوں میں ایک التجا تھی۔ مجھے دیکھتے ہی کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ اور بولے۔

کیوں جی سردار صاحب! تم نے کبھی محبت کی ہے؟ کسی کی محبت میں اپنے آپ کو فراموش کیا ہے۔؟

میں نے یہ بے تکلفانہ گفتگو سنی۔ تو سمجھ گیا۔ کہ اس وقت ادب و لحاظ کی ضرورت نہیں۔ راجہ صاحب کسی ذاتی معاملہ میں مجھ سے بے تکلف مشورہ کرنا چاہتے ہیں۔ بولا۔ حضور ایسا تو کبھی اتفاق نہیں ہوا۔

راجہ صاحب نے میری طرف خاصدان بڑھا کر کہا۔ سچ! تم بڑے خوش نصیب ہو۔ اچھا ہوا۔ کہ تم اس جال میں نہیں پھنسے۔ یہ خوش رنگ سنہرا جال ہے۔ یہ میٹھا مگر قاتل زہر ہے۔ یہ دلفریب مگر نگاہ سوز نظارہ ہے یہ وہ نغمہ شیریں ہے۔ جو انسان کو ہمیشہ کے لئے جہنم کے عذاب میں مبتلا کر دیتا ہے۔۔۔۔۔!

انھوں نے گلاس شراب سے بھرا اور ایک چسکی لے کر بولے:۔

جانتے ہو! میں نے اس سرفراز کے لئے کتنی ذلتیں اٹھائیں۔ میں اُس کے ابرو کے اشارہ پر اپنا یہ سر قلم کر کے اُس کے پیروں پر رکھ سکتا تھا یہ ساری ریاست اُس کے قدموں پر نثار کر سکتا تھا۔ انہیں ہاتھوں سے

میں نے اُس کا پلنگ بچھایا ہی۔ اُسے حقہ بھر بھر کر پلایا ہے۔ اس کے کمرہ کی خاکروبی کی ہے۔ وہ پلنگ سے اُترتی تھی۔ تو میں اُس کی زیر پائی سیدھی کرتا تھا۔ اِن خدمتوں میں مجھے کتنا لُطف حاصل ہوتا تھا۔ کتنی خوشی ہوتی تھی۔ تم سے بیان نہیں کرسکتا۔ اس کے سامنے جاکر میں اس کی رضا کا غلام ہو جاتا تھا۔ امارت اور ریاست کا غرور میرے دل سے کافور ہو جاتا تھا۔ اس انکسار میں مجھے کائنات کی دولت مل جاتی تھی۔ مگر اس ظالم نے مجھ سے ہمیشہ اجتناب کیا۔ شاید وہ مجھے اپنے قابل ہی نہیں سمجھتی تھی۔ مجھے یہ تمنا ہی رہ گئی۔ کہ وہ ایکبار اپنی اُن مستانہ رسیلی آنکھوں سے میری طرف دیکھتی۔ ایکبار ان شنگرفی ہونٹوں سے میری طرف مُسکرانی۔ میں نے سمجھا تھا۔ شائد وہ پرستش ہی کی چیز ہے۔ شائد اس کی فطرت ہی اس طرح بے نیاز واقع ہوئی ہے۔ شاید اس میں درد و محبت کا احساس ہی نہیں ہے۔ شائد وہ ان رموز سے ناآشنا ہے۔ ہاں میں نے سمجھا تھا۔ شائد ابھی الھڑپن اُسے اظہار میں مانع ہے۔ میں اس اُمید سے اپنے دل محزوں کو تسکین دیتا تھا۔ کہ کبھی تو میری جاں نثاریاں سُپھل ہوں گی۔ کبھی تو اس کے جذبات خفتہ بیدار ہوں گے۔

راجہ صاحب یکایک خاموش ہو گئے۔ پھر قد آدم شیشے کی طرف دیکھ کر مطمئن انداز سے بولے۔ میں اتنا بدصورت تو نہیں ہوں کہ کوئی حسینہ مجھ سے اس قدر احتراز کرے۔

راجہ صاحب نہایت وجیہہ آدمی تھے۔ اونچا قد۔ فراخ سینہ۔ سیب کا سا رنگ۔ مردانہ حُسن کی تصویر۔

میں نے دلیرانہ لہجہ میں کہا۔ اس معاملہ میں تو فطرت نے حضور کے لئے غیر معمولی فیاضی سے کام لیا ہے۔

راجہ صاحب کے چہرہ پر ایک ہلکا سا مایوسانہ تبسم نظر آیا۔ مگر پھر وہی حسرت طاری ہوگئی۔ بولے سردار صاحب! میں نے اس بازارِ حُسن کی خوب سیر کی ہے۔ تسخیر اور روشنی کرن کے جتنے نسخے ہیں۔ ایک ایک سے واقف ہوں۔ مگر جن نسخوں سے میں نے اب تک ہمیشہ فتح پائی ہے۔ وہ سب اس موقعہ پر بے اثر ثابت ہوئے۔ آخر میں نے یہی فیصلہ کیا۔ کہ اس پیکرِ حُسن میں حس ہی نہیں۔ مگر افسوس! کل مجھ پر اس بے نیازی اور بے التفاتی کا راز کُھل گیا۔ آہ! کاش یہ راز ابھی کچھ دن اور مجھ سے پوشیدہ رہتا۔ کچھ دنوں اور میں اسی عالم بیخودی میں۔ اسی بیخبری میں پڑا رہتا۔

راجہ صاحب کے چہرہ پر حسرت کی جگہ کرختگی و تندی کا شعلہ نمودار ہوا۔ دیکھیئے یہ وہ خطوط ہیں۔ جو کل مجھے خفیہ طور پر ہاتھ لگے ہیں۔ میں اس وقت اس امر کی تفتیش کرنا بے کار سمجھتا ہوں۔ کہ یہ خطوط میرے پاس کس نے بھیجے۔ اُسے یہ کہاں ملے۔ یہ سرفراز کے کسی بداندیش کی کارروائی ہوگی۔ مجھے تو صرف یہ تحقیق کرنا ہے۔ کہ یہ خطوط اصلی ہیں۔ یا مصنوعی۔ مجھے ان کے اصلی ہونے میں ذرہ برابر بھی شک نہیں ہے۔ میں نے سرفراز کی تحریر دیکھی ہے۔ اس کی گفتگو کا اندازہ کیا ہے۔ اُس کی زبان پر جو الفاظ چڑھے ہوئے ہیں۔ میں اُن سے خوب مانوس ہوں۔ ان خطوط میں وہی تحریر ہے۔ سر مو فرق نہیں۔ وہی انداز۔ وہی بیان ہے۔ وہی الفاظ ہیں۔ اِدھر میں تو ایک نگاہ تبسم کے لئے ترستا ہوں۔ اُدھر یاروں کے نام عاشقانہ خطوط لکھے جاتے ہیں۔ شکوے و شکایات رنگین کے دفتر کھولے جاتے ہیں۔ ان خطوط کو میں نے پڑھا ہے۔ پتھر کا دل کر کے پڑھا ہے۔

راجہ صاحب کی آنکھوں سے چنگاریاں نکلنے لگیں۔

خون کا گھونٹ پی پی کر تڑپ رہا ہے۔ اور اپنی بوٹیاں نوچ نوچ کر پڑھا ہے۔ آنکھوں سے خون کے قطرے نکل نکل آئے ہیں۔

اُف! یہ دغا! یہ تریا چلتر! میرے محل میں رہ کر۔ میری ناز برداریوں کے سایہ میں زندگی کی بہترین نعمتوں کا لطف اُٹھا کر، میری خاکروبوں اور جاں نثاریوں کو پیروں سے کچل کر یہ راز و نیاز کے خط لکھے جاتے ہیں۔ مجھے کھارے پانی کا ایک قطرہ بھی نہیں۔ دوسرے پر آبِ مقطر کی بارش کی جا رہی تھی۔ میرے لئے ایک چٹکی بھر آٹا نہیں۔ دوسرے کے لئے خوانِ نعمت حاضر کیا جا رہا تھا۔

اُف! تم قیاس نہیں کر سکتے۔ کہ ان خطوط کو پڑھ کر میری کیا حالت ہوئی۔ پہلا ولولہ جو میرے دل میں آیا۔ وہ یہ تھا کہ اسی وقت تلوار لے کر جاؤں اور اس بیدرد کے سامنے، اسی کے پیروں پر، یہ تیغہ اپنے سینے میں چبھاؤں۔ اسی کی آنکھوں کے سامنے ایڑیاں رگڑ رگڑ کر، تڑپ تڑپ کر مر جاؤں۔ شاید میرے بعد وہ میری محبت کی قدر کرے۔ میرے خون کے گرم فوارے اس کے پتھر جیسے دل کو پگھلا دیں۔ اس بے رحم کو معلوم ہو کہ محبت کیا شے ہے۔ لیکن دل کے نہ معلوم کس گوشہ سے آواز آئی۔ یہ سراسر حماقت ہے! تم مر جاؤ گے اور یہ ساحرہ تمہارے زر و جواہر سے دامن بھرے۔ تمہارے عطیات سے گرانبار، دل میں تمہاری حماقت پر ہنستی ہوئی دوسرے دن اپنے گلشن میں چلی جائے گی۔ اور دونوں تمہاری دولت کے مزے اُڑائیں گے۔ اور تمہاری روح مضطرب کو تڑپائیں گے۔

سردار صاحب! یقین مانئے۔ یہ آواز مجھے اپنے ہی دل کے کسی گوشہ سے آئی۔ میں نے اسی وقت تلوار کمر سے نکال کر رکھ دی۔ یہ خیال ترک کر دیا۔ ایک ہی لمحہ میں انتقام کا ولولہ پیدا ہوا۔ دل میں ایک شعلہ سا اٹھا۔ اُف! کتنی

جاں سوز تھی وہ لپٹ، کتنا بیتاب کن تھا وہ اشتعال۔ ایک ایک رونئیں سے آگ نکل رہی تھی۔ اُٹھا کہ اسی وقت جا کر اس کے ظلم و ستم کا خاتمہ کر دوں۔ جن آنکھوں کی ایک نگاہ کے لئے اپنی جان نثار کرتا تھا۔ انہیں ہمیشہ کے لئے بند کر دوں۔ ان قاتل زہریلے لبوں کو ہمیشہ کے لئے سیاہ کر دوں۔ جس سینہ میں اتنا تغافل۔ اتنی بے مہری اتنی بے وفائی بھری ہو۔ اُسے چیر کر پیروں سے کچل ڈالوں۔ خون سا سر پر سوار ہو گیا۔ سرفراز کی ساری دلربائیاں۔ ساری رعنائیاں۔ ساری خوش اندازیاں مکروہ معلوم ہونے لگیں۔ اس وقت اگر مجھے معلوم ہو جاتا۔ کہ سرفراز کو کسی نے قتل کر ڈالا ہے۔ تو شائد میں قاتل کے پیروں کو بوسہ دیتا۔ اگر سنتا کہ وہ نزع کی حالت میں ہے۔ تو اس کے دم توڑنے کا تماشہ دیکھتا۔ میں خون کا مصمم ارادہ کر کے دو سری تلواریں کمر سے لگائے اس کے حریم ناز میں داخل ہوا۔ جس دروازہ پر جاتے ہی دل میں امید و بیم کی کشمکش ہونے لگتی تھی۔ وہاں پہنچ کر اس وقت مجھے سفاکانہ مسرت ہوئی۔

سردار صاحب! اُن کیفیات اور جذبات کا ذکر نہ کروں گا۔ جو اس وقت میرے دل پر طاری ہوئیں۔ زبان میں اتنی طاقت ہو بھی تو دل کو اس ہیجان میں لانا مناسب نہیں۔ میں نے کمرہ میں قدم رکھا۔ سرفراز خواب ناز میں مست تھی۔ اُسے دیکھ کر میرے دل پر ایک عجیب رقت طاری ہوئی۔ جی ہاں وہ غیظ و غضب نہ جانے کہاں غائب ہو گیا۔ اُس کی بجائے رقت کا غلبہ ہوا۔ اس کی کیا خطا ہے۔؟ اگر اس کی یہی خطا ہے؟ جو میری ہے۔ تو مجھے اُس سے انتقام لینے کا کیا حق ہے؟ اگر وہ اپنے محبوب کے لئے اتنی ہی مضطرب اتنی ہی بیتاب۔ اتنی ہی از خود رفتہ ہے۔ جتنا میں ہوں۔ تو اس کی کیا خطا ہے۔ جس طرح میں اپنے دل سے مجبور ہوں۔ کیا وہ بھی اپنے دل

سے مجبور نہیں ہو سکتی۔؟ اگر مجھے کوئی عورت گرفتار کرے اور زر و جواہر سے میری محبت خریدنا چاہے تو کیا میں اس کا دم بھرنے لگوں گا۔؟ شائد نہیں۔ میں موقع پاتے ہی راہ فرار اختیار کروں گا۔ یہ میری بے انصافی ہے۔ ستم ناروا۔ اگر مجھ میں وہ اوصاف ہوتے جو اس کے نامعلوم آشنا میں ہیں۔ تو کیوں اس کی طبیعت میری جانب مائل نہ ہوتی۔ مجھ میں وہ اوصاف نہیں ہیں۔ جو وہ اپنے محبوب میں دیکھنا چاہتی ہے اگر مجھے کڑوی چیز اچھی نہیں لگتی۔ تو میں قدرتاً حلوائی کی دکان کی طرف جاؤں گا۔ جو مٹھائیاں بیچتا ہے۔ ممکن ہے رفتہ رفتہ میرا مذاق بدل جائے۔ اور میں کڑوی چیز پسند کرنے لگوں۔ لیکن جبراً۔ تلوار کی نوک پر کوئی مجھے کڑوی چیز کی طرف رغبت نہیں دلا سکتا۔

ان خیالات نے مجھے نرم کر دیا۔ وہ صورت جو مجھے ایک لمحہ پہلے مکروہ معلوم ہوتی تھی۔ پھر صد گنا دلربا نظر آئی۔ اب تک میں نے اس کو محو خواب نہ دیکھا تھا۔ عالم خواب میں اس کا حسن زیادہ پاکیزہ اور لطیف نظر آیا۔ جیسے بارش کے بعد پھول۔ بیداری میں وہ اجتماعی کشش نہ تھی۔ نگاہ کبھی آنکھوں کے بوسے لیتی۔ کبھی لبوں کے کبھی رخساروں کے۔ اس عالم خواب میں اس کا جلوۂ حسن مسلم تھا جس کی ایک شمع روشن تھی۔ جس کا مرکز نگاہ کے لئے کوئی خاص نقطہ نہ تھا۔

راجہ صاحب نے ایک معذرت آمیز تبسم کے ساتھ پھر ساغر منہ سے لگایا۔ اور بولے :-

سردار صاحب! میرا جوش انتقام فرو ہو گیا۔ جس سے محبت ہو گئی۔ اس سے نفرت نہیں ہو سکتی۔ خواہ وہ ہمارے ساتھ کتنی ہی بے وفائیاں کرے۔ جہاں معشوق عاشق کے ہاتھوں قتل ہو۔ وہاں سمجھ لیجئے۔ کہ محبت نہ تھی صرف نفس پروری تھی۔ میں وہاں سے چلا آیا۔ لیکن دل کو کسی طرح سکون نہیں ہوتا۔ تب سے اس

وقت تک میں نے غصہ کو ضبط کرنے کی بحد امکان کوشش کی۔ مگر ناکام رہا۔ جب تک وہ شیطان زندہ ہے۔ میرے پہلو میں ایک کانٹا سا کھٹکتا رہے گا۔ میری چھاتی پر سانپ لوٹتا رہے گا۔ میرے لئے خواب و خور حرام ہے۔ وہی مار سیاہ میرے خزانہ تک پہنچنے میں مانع ہو رہا ہے۔ وہی میرے اور سرفرازی کے بیچ میں دیوار حائل ہے۔ وہی اس دودھ کی مکھی ہے۔ اس سانپ کا سر کچلنا ہوگا۔ اس دیوار کو منہدم کرنا ہوگا۔ اس مکھی کو نکال کر پھینکنا ہوگا۔ جب تک میں اپنی آنکھوں سے اس کی دھجیاں بکھرتے نہ دیکھوں گا۔ میری روح کو تسکین نہ ہوگی۔ مآل کی مطلق پرواہ نہیں ہے۔ کچھ بھی ہو۔ مگر اس کو واصل جہنم کر کے دم لوں گا۔

یہ کہہ کر راجہ صاحب نے میری طرف سائلانہ نگاہوں سے دیکھ کر کہا۔ بتلائیے۔ آپ میری کیا مدد کر سکتے ہیں۔؟

میری زبان سے کلمۂ حیرت نکلا...... "میں"..... !

راجہ صاحب نے میرا حوصلہ بڑھاتے ہوئے کہا: "ہاں! آپ!! آپ جانتے ہیں۔ میں نے اتنے آدمیوں کو چھوڑ کر آپ کو کیوں محرم راز بنایا۔ اور کیوں آپ سے استدعا کی؟ یہاں ایسے آدمیوں کی کمی نہیں ہے۔ جو میرا اشارہ پاتے ہی اس مردود کے ٹکڑے اڑا دیں گے۔ سر بازار اُسے خاک و خون میں ملا دیں گے۔ جی ہاں! ایک اشارے سے اس کی ہڈیوں کا بُرادہ بنوا سکتا ہوں اس کے ناخنوں میں کیلیں ٹھکوا سکتا ہوں۔ مگر میں نے سب کو چھوڑ کر آپ کا انتخاب کیا۔ جانتے ہو۔ کیوں؟ اس لئے کہ مجھے تمہارے اُوپر اعتبار ہے۔ وہ اعتبار جو مجھے اپنے قریب تر آدمیوں پر بھی نہیں۔ میں جانتا ہوں۔ کہ تمہارے سینہ میں یہ راز اتنا ہی محفوظ رہے گا۔ جتنا میرے۔ مجھے اعتبار ہے۔ کہ تحریص

اپنا انتہائی زور صرف کرکے بھی تمہیں نہیں ہلا سکتی۔ حیوانی تشدد اور ظالمانہ ایذا تمہارے لبوں کو نہیں کھول سکتے۔ تم بے وفائی نہ کروگے۔ دغا نہ کروگے۔ اس موقعہ سے ناجائز فائدہ نہ اٹھاؤ گے۔ جانتے ہو۔ اس کا صلہ کیا ہوگا۔؟ اس کے متعلق تم کوئی اندیشہ نہ کرو۔ مجھ میں اور کتنے ہی عیوب ہوں۔ احسان فراموشی کا عیب نہیں ہے۔ بڑے سے بڑا صلہ جو میرے امکان میں ہے۔ وہ تمہارے قدموں پر رکھ دیا جائے گا۔ منصب۔ جاگیر۔ دولت۔ اعزاز۔ تمہارے حسب خواہش عطا ہوں گے۔ تم خود اس کے مختار کامل ہوگے۔ کوئی مداخلت نہ کریگا۔ حرص اور ارمان کو انتہائی پرواز کی آزادی ہوگی۔ قدردانی کے قدیم افسانے پھر زندہ ہوجائیں گے۔ تم خود فرمان لکھو گے۔ اور میں اس پر آنکھیں بند کرکے دستخط کروں گا۔ بولو کب جانا چاہتے ہو؟ اس کا نام اور پتہ اس کاغذ پر لکھا ہوا ہے۔ اسے ذہن میں نقش کرلو۔ اور کاغذ پھاڑ ڈالو۔ میں نے کتنی بڑی ذمہ واری تمہارے اُوپر رکھی ہے۔ میری جان تمہاری مٹھی میں ہے۔ تم اُسے بنا اور بگاڑ سکتے ہو۔ مجھے یقین ہے۔ کہ تم اس کام کو بوجہ احسن انجام دو گے۔ جنہیں اپنا شریک کار بناؤ گے۔ وہ بھروسے کے آدمی ہوں گے۔ انتہائی فراست انتہائی دُور اندیشی اور انتہائی احتیاط سے کام لینا پڑے گا۔ ایک غیر محتاط لفظ۔ ذرہ برابر لاپروائی۔ ایک لمحہ کی تاخیر میرے اور تمہارے دونوں کے حق میں سم قاتل ہوگی۔ دشمن گھات میں بیٹھا ہوا ہے۔ ناکردہ گناہ گدی سے معزول کرنے کی تجویزیں سوچی جارہی ہیں۔ گناہ کرنے پر کیا سزا ہوگی۔ اس کا اندازہ تم کرسکتے ہو۔ میں کسی دُور دراز کوہستانی علاقہ میں بند کردیا جاؤں گا۔ ریاست غیروں کے تصرف میں چلی جائے گی۔ اور میری زندگی غارت ہوجائیگی۔ تو کب جاؤ گے۔؟ یہ امپیریل بنک کا چک بک ہے۔ میں نے چکوں پر دستخط

کر دیئے ہیں ۔ جب اور جتنے روپیوں کی ضرورت ہو لے لینا ۔

میرا دماغ عرش معلی پر جا پہنچا ۔ اب مجھے معلوم ہوا ۔ کہ ثروت میں تالیف کی کتنی قوت ہوتی ہے ۔ کیوں لوگ اس کے آستانہ پر سجدے کرتے ہیں ۔ مجھ پر جیسے کوئی نشہ ہو گیا ۔ میں نے ایک کتاب میں پڑھا تھا ۔ اپنی تقدیر کی تعمیر کا موقعہ زندگی میں ہر ایک انسان کو ملتا ہے ۔ اور ایک ہی بار ۔ جو اس موقعہ کو دونوں ہاتھوں سے پکڑ لیتا ہے ۔ وہ کامیاب ہے ۔ اور جو شش و پنج میں پڑ کر اُسے چھوڑ دیتا ہے ۔ وہ ناکام ہے ۔ ایک کو دولت ۔ عزت اور شہرت نصیب ہوتی ہے ۔ دُوسرا عُسرت اور افلاس اور نکبت میں زندگی کے دن کاٹتا ہے ۔ فیصلہ کرنے کے لئے صرف ایک منٹ ۔ بلکہ صرف ایک لمحہ کا وقت ملتا ہے ۔ کتنا بیش قیمت ہے وہ لمحہ ۔ میری زندگی میں یہ وہی لمحہ تھا ۔ میں نے اُسے دونوں ہاتھوں سے پکڑنے کا فیصلہ کر لیا ۔ تقدیر اپنی بہترین نعمتوں کی بشارت لئے میرے سامنے حاضر ہے ۔ وہ ساری برکتیں جن کے لئے انسان ترستا اور جیتا ہے ۔ میرا خیر مقدم کرنے کے لئے کھڑی ہیں ۔ مانا خطرناک بات ہے ۔ لیکن ہمت تو دیکھو ۔ دریا میں غوطہ لگانے سے ہی دُرِ یتیم ملتا ہے ۔ کنارے پر بیٹھنے والے سبکسارانِ ساحل کے لئے خرمہروں کے سوائے اور کیا ہے ۔ ایک بے گناہ کے خون سے ہاتھ رنگنا پڑے گا ۔ کیا مضائقہ ! خون ہی عروج کا زینہ ہے ۔ یہ دُنیا کارزارِ حیات ہے ۔ یہاں لاشوں کے زینے بنا کر بامِ رفعت پر چڑھنا پڑتا ہے ۔ خون کے نالوں میں تیر کر ہی فتح کا ساحل ملتا ہے ۔ گردوپیش کے واقعات کو دیکھو ۔ تاریخ دیکھو ۔ کامیاب زندگیوں کی داستان خونی حرفوں میں لکھی ہوئی ہے ۔ دلیروں نے ہمیشہ خون کے دریا کی شناوری کی ہے ۔ خون کی ہولیاں کھیلی ہیں ۔ خون کا

خوف پست ہمتی اور ضعف کی دلیل ہے ۔شُورما کی نگاہ منزل پر رہتی ہے ۔راستہ پرنہیں ۔چوٹی پر رہتی ہے ۔دامن کوہ پرنہیں ۔اب لپس وپیش کا موقعہ نہیں ۔ نیک وبد کی فکر اہل عمل کو نہیں ہوتی ۔

میں نے کھڑے ہو کر عرض کی ”غلام اس خدمت کے لئے حاضر ہے ۔“

راجہ صاحب نے نگاہ تحسین سے دیکھ کر کہا مجھے تم سے یہی اُمید تھی۔ تمہارا دل کہتا ہے ۔کہ یہ کام پورا کر آؤ گے ۔“ ؟

”مجھے یقین ہے “

”میرا بھی یہی خیال تھا ۔ دیکھو مجھے پل پل کی خبریں بھیجتے رہنا۔اخفائے راز کامل شرط ہے ۔“

”ایشور نے چاہا ۔ تو حضور کو شکایت کا کوئی موقعہ نہ ہوگا “

”ایشور کا نام نہ لو ۔ایشور ایسے موقعوں کے لئے نہیں ہے ۔ایشور کی مدد اُس وقت مانگو جب اپنا دل کمزور ہو ۔جس کے بازوؤں میں قوت دل میں ارادہ اور عزم ۔ دماغ میں دانائی اور ہمت ہے ۔وہ ایشور کا دست نگر کیوں بنے ۔اچھا جاؤ ۔ اور جلد سُرخرو ہو کر آؤ ۔آنکھیں تمہارے انتظار میں دروازہ پر کھڑی رہیں گی “

(۲)

میں نے ضمیر کی تحریکات کو سر تک نہ اُٹھانے دیا ۔میرا نفس اس بد نصیب کو قابل گردن زدنی ثابت کرنے کے لئے دلیلیں پیش کرنے لگا ۔اُسے کیا حق تھا۔ کہ وہ سرفراز سے ایسے تعلقات رکھے ۔جب اُسے معلوم تھا۔کہ راجہ صاحب نے اُسے اپنے حرم میں داخل کر لیا ہے ۔تو یہ قریب قریب اتنا ہی سنگین جرم ہے۔ جتنا کسی بیاہتا کا اغوا کرنا ۔سرفراز ہر ایک اعتبار سے منکوحہ ہے ۔بلکہ منکوحہ

سے بھی بڑھ کر۔ ایسی حسینہ سے نامہ و پیام جاری رکھنا اور اُس پر ڈورے ڈالنا ہرگز قابل معافی نہیں۔ ایسے سنگین جُرم کی سزا بھی اتنی ہی سنگین ہو۔ تو کوئی افسوس کی بات نہیں۔ اگر میرے دل میں اس وقت تک کچھ ضعف۔ کچھ ویدھا تھا۔ تو اس دلیل نے اُسے دور کر دیا۔ حق کا انصاف جرأت کا منتظر ہے۔ اب وہ خون میری نظر دل میں خون ناحق نہیں۔ خون ناروا نہیں۔ بلکہ خون جائز تھا۔ اور اُس سے منہ موڑنا شرمناک بُزدلی۔

ٹرین جانے میں ابھی دو گھنٹہ کی دیر تھی۔ رات بھر کا سفر تھا۔ لیکن مجھے کھانے کی اشتہا مطلق نہ تھی۔ میں نے سفر کی تیاریاں شروع کیں۔ بازار سے ایک نقلی داڑھی لایا۔ شاید اس کی ضرورت پڑے۔ ٹرنک میں وزرلوا لور رکھ لئے۔ پھر سوچنے لگا۔ کسے اپنے ساتھ لے چلوں۔ آغا نہ کیسے ہو؟ یہاں سے کسی کو لے جانا تو مصلحت کے خلاف ہے۔ پھر کیا اپنے بھائی صاحب کو تار دوں؟ ہاں یہی مناسب ہے۔ انہیں لکھ دوں مجھ سے بمبئی میں ملیں وہ چلتے ہوئے آدمی ہیں۔ لیکن نہیں۔ مفت میں بھائی صاحب کو کیوں پھنساؤں۔ کون جانے کیا ہو۔ بمبئی میں ایسے آدمیوں کی کیا کمی۔ ایک لاکھ روپے کا لالچ دوں گا۔ چٹکیوں میں کام ہو جائے گا۔ وہاں ایک سے ایک شاطر پڑے ہیں۔ بس، ان حضرت کو کسی حکمت سے کسی طوائف کے کمرہ میں بند کر کے وہیں بڑان کر دیا جائے۔ یا سمندر کے کنارے جس وقت وہ ہوا خوری کے لئے نکلیں۔

ابھی چونکہ دیر تھی۔ اس لئے سوچا۔ لاؤ سندھیا کروں۔ جونہی سندھیا کے کمرہ میں قدم رکھا۔ وہاں حسب دستور جس چیز پر نگاہ پڑی۔ وہ ماتاجی کی قد آدم تصویر تھی۔ میں یکایک چونک پڑا۔ جیسے کوئی آدمی اس وقت

چور کے کندھے پر ہاتھ رکھ دے۔ جب وہ سینہ دھ مار رہا ہو۔ میرا کلیجہ
دھک سے ہو گیا۔ روز یہی تصویر دیکھا کرتا تھا۔ دن میں صد بار اس پر
نگاہ پڑتی تھی۔ آج میرے دل کی جو کیفیت ہوئی وہ کبھی نہ ہوئی تھی۔ معلوم ہوا
وہ آنکھیں نگاہ سرزنش سے میری طرف دیکھ رہی تھیں۔ ان میں کتنی تنبیہ تھی۔
کتنی شرم۔ کتنا افسوس۔ کتنی مایوسی۔ اُف! میں اُس طرف تاک نہ سکا۔ فوراً
آنکھیں جھکا لیں۔ ان آنکھوں کے سامنے کھڑے ہونے کی مجھے جرأت نہ ہوئی۔
وہ تصویر کی آنکھیں نہ تھیں۔ زندہ روشن متحرک آنکھیں تھیں۔ دل میں نفوذ
کرنے والی۔ نوکدار سلاح کی طرح سینہ میں چُبھنے والی۔ مجھے ایسا خوف ہوا۔ کہ
گر پڑوں گا۔ میں وہیں فرش پر بیٹھ گیا۔ میرا سر آپ ہی آپ جُھک گیا۔ بالکل
نادانستہ، بالکل غیر محسوس طریقہ پر۔ میرے ارادوں میں، خیالات میں۔
خواہشات میں ایک انقلاب ہو گیا۔ اس صداقت کے پتلے۔ اس نور کے مجسمے
نے میری ضمیر کو منور کر دیا۔ دل میں کیا کیا جذبات پیدا ہوئے۔ اس کی مجھے خبر
نہیں۔ میں اتنا ہی جانتا ہوں۔ کہ میں ایک غیبی طاقت کے زیر اثر گھر سے نکلا۔
موٹر تیار کروائی۔ اور ۱۰ بجے راجہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ میرے
لئے انھوں نے خاص طور پر ہدایت کر دی تھی۔ جس وقت چاہوں۔ اُن سے
ملوں۔ میں جا کر دست بستہ کھڑا ہو گیا۔ اور بولا۔ حضور کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں
راجہ صاحب، اس عقدہ کو اپنی دانست میں حل کر چکنے کے بعد اس وقت
اطمینان کے سانس لے رہے تھے۔ بوجھ سر سے اُتار کر وہ دم لے رہے تھے۔
مجھے دیکھ کر انہیں فراست سے کسی نئی اُلجھن کا گمان ہوا۔ چیں بجبیں ہو گئے۔
مگر ایک ہی لمحہ میں مصلحت غالب آ گئی۔ شگفتہ رو ہو کر بولے:۔
"ہاں، ہاں۔ کہئے! کوئی خاص بات۔؟

میں نے بے خوف و بے جھجک کہا " مجھے اس کام سے معذور رکھئے "
راجہ صاحب کا چہرہ سفید ہو گیا۔ میری طرف وحشت سے دیکھ کر پوچھا
"اس کا مطلب ؟"

"مجھ سے وہ کام نہ ہو سکے گا۔"

"کیوں ؟"

"مجھ میں وہ صلاحیت نہیں ہے"

مہاراجہ صاحب نے شعلہ آمیز نظروں سے دیکھ کر فرمایا :۔
"شاید ضمیر بیدار ہو گیا ..... کیوں ؟ وہی بیماری جو پست ہمتوں اور نامردوں کو ہوا کرتی ہے۔ اچھی بات ہے جاؤ۔"

"حضور ! میں اپنے میں وہ قابلیت نہیں پاتا۔"

راجہ صاحب نے شیر کی طرح آتشیں آنکھوں سے دیکھتے ہوئے گرج کر کہا " مت بکو۔ نمک .............. "

پھر کچھ نرم ہو کر بولے " تمہاری تقدیر میں عروج اور ثروت نہیں۔ میں نے تمہیں وہ موقع دیا تھا جسے کوئی دوسرا آدمی امداد غیب سمجھتا۔ مگر تم نے اس کی قدر نہ کی۔ تمہاری تقدیر تم سے پھری ہوئی ہے۔ ہمیشہ غلامی کرو گے اور ٹھوکریں کھاؤ گے۔ تم جیسے آدمیوں کے لئے گیروے بانے ہیں۔ اور کاسہ گدائی۔ اور ایک گوشہ غار۔ نیک و بد کا مسئلہ حل کرنے کے لئے اسی کی ضرورت ہے۔ دنیا مردوں کے لئے ہے "

میں خاموش تھا پچھتا رہا تھا پہلے ہی کیوں نہ یہ عذر کیا تھا۔

راجہ صاحب نے ایک لمحہ کے بعد پھر کہا " اب بھی موقعہ ہے پھر سوچو..... "

میں نے اسی بیباکانہ انداز سے کہا "میں نے خوب سوچ لیا۔ مجھ سے ...!"
راجہ صاحب ہونٹ دانتوں سے کاٹ کر بولے "بہتر ہے جاؤ۔ اور آج ہی شب کو میرے حدود کے باہر نکل جاؤ"۔ ممکن ہے۔ کل تمہیں پھر یہ موقع نہ ملے۔

اُسی رو میں انھوں نے مجھے نمکحرام۔ کج فہم۔ کمینہ اور جانے کیا کیا کہا۔ میں نے سلام کیا اور چلا آیا۔ اور اُسی رات کو یکہ وتنہا چند کپڑے اور نقد روپیہ کا صندوق لئے ہوئے گھر سے نکل پڑا۔ ہاں وہ تصویر میرے سینے سے لگی ہوئی تھی۔

اِدھر آفتاب حدودِ مشرق میں آیا۔ اور میں ریاست کے حدود سے نکل کر انگریزی علاقہ میں آپہنچا۔



# ماں

(۱)

آج قیدی چھوٹ کر گھر آ رہا ہے۔ کرونا نے ایک دن پہلے ہی گھر لیپ پوت رکھا تھا۔ اس تین سال میں اس نے اپنا پیٹ اور تن کاٹ کر جو دس پانچ روپے جمع کر رکھے تھے وہ اُس نے اپنے پیارے شوہر کی خاطر و خیر مقدم کی تیاریوں میں صرف کئے۔ اُس کے لئے دھوتیوں کا نیا جوڑا لائی تھی۔ نئے کرتے بنوائے تھے۔ بچہ کے لئے نیا فراک اور کنٹوپ بنایا۔ بار بار بچہ کو چھاتی سے لگاتی اور خوش ہوتی۔ وہ اس پیارے بچہ کو شوہر کی گود میں دیدے گی۔ تو وہ کتنے خوش ہوں گے۔ اس خیال کا دل میں مزہ لے کر وہ پھولے نہ سماتی تھی۔ آتے ہی آتے وہ اُسے گود میں اٹھا لیں گے۔ پیار کریں گے اور کہیں گے۔ کرونا تم نے یہ رتن دے کر مجھے نہال کر دیا۔ قید کی ساری مصیبتیں اور سختیاں بچہ کی توتلی باتوں میں بھول جائیں گی۔ اُس کی ایک طفلانہ معصوم نگاہ میں سارے غم دھل جائیں گے۔ وہ سوچتی تھی اُن کے ساتھ بہت سے آدمی ہوں گے جس وقت وہ دروازہ پر پہنچیں گے جے۔ جے کے نعرے بلند ہوں گے۔ اور لوگ اُن پر پھولوں کی برکھا کریں گے۔ کتنا پاک نظارہ ہوگا۔ اُن آدمیوں کو بٹھانے کے

لئے کرونا نے ایک چھوٹا سا ٹھاٹ بچھا رکھا تھا کچھ پان بھی بنا لئے تھے۔ اور بار بار منتظر نگاہوں سے دروازہ کی طرف دیکھتی تھی۔ شوہر کی وجیہہ مردانہ صورت بار بار آنکھوں میں پھر جاتی تھی۔ اُن کی وہ باتیں بار بار یاد آتی تھیں۔ جو چلتے وقت اُن کی زبان سے نکلی تھیں۔ اُن کا وہ استقلال، وہ ضبط، جو پولیس کی دست درازیوں میں بھی اٹل رہا تھا۔ وہ تبسم جو اس وقت بھی ان کے لبوں کو شگفتہ کر رہا تھا۔ وہ خودداری جو اس وقت بھی اُن کے چہرہ سے ٹپک رہی تھی۔ کیا کرونا کے دل سے محو ہو سکتی تھی۔ اُس کی یاد آتے ہی کرونا کے چہرہ پر ... ر کی سُرخی نمایاں ہوگئی۔ یہی وہ سہارا تھا جس نے ان تین برسوں کی کڑی ... ی سخت آزمائشوں میں اُس کے دل کو تقویت دی تھی۔ راتیں فاقوں سے ... ندریں۔ اکثر گھر میں چراغ جلنے کی نوبت بھی نہ آتی تھی۔ مگر حرف التجا کبھی اُس ... سالی زبان پر نہ آیا آج اُن ساری مصیبتوں کا خاتمہ ہو جائے گا۔ اُن کے آغوش ... سا محبت میں وہ سب کچھ ہنس کر جھیل لے گی۔ اس لازوال دولت کو پا کر دُ ... ے پھر کسی چیز کی آرزو نہ رہے گی۔

شام ہو رہی تھی۔ قضا کارہ نوردازل ... پنی منزل کی طرف لپکا چلا جاتا تھا۔ جہاں افق نے اُس کے لئے سنہرا فرش بچھا ... رکھا تھا اور آرام گاہ میں پھولوں کی سیج بچھا دی تھی۔ اُسی وقت مکان ... کے سامنے میدان میں ایک آدمی لاٹھی ٹیکتا ہوا آتا دکھائی دیا۔ گویا کہ ... جہاں یہ لمبا مسافر کا تازہ ... ہر قدم پر رُک جاتا تھا۔ کھانسنے لگ ... تا تھا۔ اُس کا سر جھکا ہوا تھا۔ کرونا اس کا چہرہ نہ دیکھ سکتی تھی۔ رفتار ... سے معلوم ہوتا تھا کوئی بوڑھا آدمی ہے۔ مگر ایک منٹ میں جب وہ قریب آ ... یا تو کرونا پہچان گئی۔ اُس کا پیلا ... شوہر ہی تھا۔ لیکن آہ! اس کی صورت کتنی ... ہو گئی تھی ... پر تی

